# خط

نواب محسن الملک مولوی سیّد مہدی علی خان بہادر

درباب

## محمدن اینگلو اورنٹیل ایجوکیشنل کانفرنس

معہ نقل

## رزولیوشن نمبر (۹) اجلاس دوم کانفرنس

منعقدہ مقام لکھنو

مطبع مفید عام آگرہ مین باہتمام محمد قادر علیخان صوفی طبع ہوا

۱۸۹۶ع

# خط

نواب محسن الملک مولوی سیّد مهدی علی خان بہادر

در باب

## محمدن اینگلو اورنٹیل ایجوکیشنل کانفرنس

معہ نقل

## رزولیوشن نمبر (۹) اجلاس دوم کانفرنس

منعقدہ مقام لکھنو

مطبع مفید عام آگرہ مین باہتمام محمد قادر علیخان صوفی طبع ہوا

۱۸۹۶ء

بمبئی

۱۰- اکتوبر ۱۸۹۶ء

بخدمت شریف عالی جناب سر سید احمد خان بہادر
کے-سی-ایس-آئی- سکرٹری محمدن ایجوکیشنل کانفرنس

مین دیکھتا کہ محمدن ایجوکیشنل کانفرنس کی کارروائی جیسی کہ چاہیئے شائع نہین ہوتی- اور پبلک کو اوسکی کماحقہ اطلاع نہین دیجاتی- اور جسطرح بعض اور سرگرم مجلسین اپنی اپنی مجالس کے مقاصد اور نتائج مشتہر کرتی ہین اور آنے والے جلسے کے لئے کوششین عمل مین لاتی ہین ہماری کانفرنس کے متعلق کچھ نہین کیا جاتا- اور یہی باعث ہے کہ بجاے دلچسپی اور شوق کے روزبروز کانفرنس کی طرف سے بے دلی اور بے توجہی ہوتی جاتی ہے- سب سے بڑی تعداد ممبران کانفرنس کی الہ آباد کے جلسے مین تھی اور اوس کا سبب صرف جناب مولوی فریدالدین صاحب قبلہ کی ہمدردی اور دلی توجہ اور ذاتی کوشش تھی- اوس سال کی رُوداد کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ قبل از وقت جناب ممدوح نے اوسکی طرف لوگون کو متوجہ کیا اور جابجا مجلسین قائم کرائین اور بذریعہ اون مجالس کے لوگون کو کانفرنس کے مقاصد اور اغراض سے آگاہ کیا اور اونہین شوق دلایا اگر اون کی اس مبارک کام کی اور اس قابلِ تعریف کوشش کی دوسرے لوگ بھی تقلید کرتے تو آج کانفرنس کی حالت دوسری ہوتی- اور جسطرح شمع پر پروانے گرتے ہین چارون طرف سے لوگ اِس مجلس مین آکر

ٹوٹ پڑتے کیونکہ مین نہین دیکھتا ہون کہ کوئی مسلمان متنفس ایسا ہوگا جسکو اس مجلس کی اغراض اور
مقاصد کے فائدے سے انکار ہو اور ایسی مجلس کی شدید ضرورت نہ سمجھتا ہو اور اوس مین آنے کو
بشرط فرصت قومی بھلائی مین ایک نوع کی مدد کرنا اور مسلمانون کی فلاح مین حصّہ لینا نہ سمجھتا ہو اسلئے
کہ اوسکے مقاصد نہایت اعلیٰ ہین اور بیحد مفید اور غیر قابل اعتراض اور ہر شخص کو مسلمانون کی دینی اور
دنیاوی ترقی کی تجاویز پیش کرنے اور ہر معاملے مین جو مسلمانون کی بہبودی سے متعلق ہو حصّہ لینے
اور ہر راے اور تجویز پر بحث کرنے کی عام اجازت اور کامل آزادی ہے - اور کسی ایک شخص کی
تجویز پر عملدرآمد کرنیکے نقصانات رفع کرنے کے لئے وہ عمدہ ذریعہ ہے - مین نہین سمجھتا کہ بڑے سے
بڑا دیندار یا بڑے سے بڑا مسلمانون کا خیر خواہ اوسکے مقاصد کو غیر مفید سمجھتا ہو اور اوس مین شرکت
کا دل سے شائق نہو - یا چند خود غرض اور جاہل لوگون کے غلط افواہون کے مشتہر کرنے سے اس
مجلس کی خوبیون کا مقر نہو - پس باوجود اِن تمام باتون کے اِس مجلس کا ترقی نکرنا بلکہ روز بروز اوس مین
تنزل ہونا ایک حیرت انگیز معاملہ ہے مگر میرے نزدیک کوئی اور بڑا قوی سبب اسکا سواے
اسکے نہین ہے کہ وقت سے پیشتر مجلس کے مقام اور مجلس کی کارروائی سے لوگون کو اطلاع نہین ہوتی
جب بہت ہی تھوڑا وقت رہجاتا ہے تب لوگون کو اطلاع ہوتی ہے کہ فلان مقام پر اوس کا اجلاس
ہوگا - اور چونکہ دوسرے لوگ اوسکی اشاعت اور اوس مین شریک ہونے کے لئے ترغیب دینے کی
تدبیرین نہین کرتے اس لئے سواے چند پرانے ارکان اور چند مدرسے کے طلبہ اور چند وزیٹر کے
باہر سے نئے نئے لوگ نہین آتے - اور بوجہ اسکے کہ رزولیوشن بہت کم پیش ہوتے ہین اور جو پیش کئے
جاتے ہین اون پر تنگی وقت سے بحث کی نوبت نہین آتی لوگون کے دل سرد ہوتے اور اون کے
ولولے اور جوش ٹھنڈے پڑتے جاتے ہین اور نظم اور قصائد نے اِس مجلس کو بزم مشاعرہ بنا دیا ہے -
اور واہ واہ قاہ قاہ کی آواز نے اِس مجلس کو بجاے قومی مجلس کے ایک دل لگی کا جلسہ کردیا ہے -

اِسلئے مین آپ سے بحیثیت ایک رکن مجلس ہونیکے درخواست کرتا ہون -

اوّل - یہ کہ جو نوان رزولیوشن دوسرے سالانہ جلسے مین پیش ہوا تھا اور جس کا مقصد تھا کہ ہر شہر اور قصبے مین کانگریس کے مقاصد کے لئے کمیٹیان مقرر ہون اوس رزولیوشن کو معہ تمام اسپیچون کے جو اوسکے متعلق ہوئین تھین چھپوا کر تمام اسلامی انجمنون اور اون معزز مسلمانون کی خدمت مین روانہ کیجئے جنکو آپ سمجھتے ہون کہ وہ مسلمانون کی فلاح کی تدبیرون سے دلچسپی رکھتے ہین اور اون سے درخواست کیجئے کہ وہ جہان تک ممکن ہے اِس رزولیوشن کی تعمیل کی مناسب تدبیرین کرین -

دوسرے جو لوگ رزولیوشن پیش کرنا چاہتے ہین اونکی اطلاع کے لئے ایک عام اشتہار جاری کیجئے کہ اخیر نومبر تک وہ اپنے رزولیوشن بھیجدین اور آپ بذریعہ اخبار کے اونکو مشتہر کر دیجئے - تاکہ جو لوگ اِن رزولیوشن کے متعلق کچھہ بیان کرنا چاہین وہ پہلے سے آمادہ ہو رہین وقت سے پہلے جب لوگون کو اطلاع نہین ہوتی اور فی الوقت اوسپر کچھہ کسیکو گفتگو کرنا پڑتی ہے تو اوسمین گفتگو کرنے والے کو دقت پیش آتی ہے اسلیئے کہ پہلے سے وہ اوسکے مالہٗ و ما علیہ پر غور کرنے کی مہلت نہین پاتے اور جیسا کہ چاہیئے اپنے خیالات پورے طور پر اور جیسی کہ اونکی خواہش ہوتی ہے اچھی طرح ظاہر نہین کر سکتے - اور بعض رزولیوشن ایسے اہم اور نازک ہوتے ہین کہ اونپر ہر شخص کو گو کیسا ہی واقف اور لائق ہو غور کرنیکی اور پہلے سے سوچنے کی ضرورت ہوتی ہے - اگر اوّل سے رزولیوشن مشتہر ہو جائین تو لوگون کو غور کرنے اور اپنے مافی الضمیر کو اچھی طرح سے ادا کرنے کا عمدہ اور کافی موقع مل سکتا ہے اور یہ ضرور نہین ہے کہ اِن رزولیوشنون کا مشتہر کرنا اوّل سے اِس بنیاد پر ممنوع سمجھا جاوے کہ بموجب قاعدہ مجلس کے کوئی رزولیوشن بغیر منظوری مجلس انتظامیہ کے پیش نہین ہو سکتا اِسلئے کہ اخبار مین اِن رزولیوشنون کے مشتہر کرنے کے وقت یہ لکھا جا سکتا ہے کہ فلان فلان رزولیوشن آئے ہین جو مشتہر کئے جاتے ہین مگر اون کا مجلس مین پیش ہونا اسپر منحصر ہے کہ وہ مجلس جو اسپر غور کرنے کیلئے باضابطہ مقرر ہوگی وہ اوسکی اجازت دے

**تیسرے** - نظم اور قصیدے لکھنے والون کو اور اوسکے پیش کرنیوالون کو بہی اطلاع دیجای اور بذریعہ اخبار کے مشتہر کیا جاے کہ ۲۰ - دسمبر تک ہر شخص جسکو کوئی نظم یا قصیدہ پیش کرنا ہو اپنی نظم اور قصیدے کو سکرٹری کے پاس بہیجدے تاکہ وہ نظم اور قصیدے کمیٹی کے سامنے پیش ہون اور جس نظم کی اجازت کمیٹی دی وہی پڑہی جاے

**چوتھے** - جو تجویز بیک صاحب پرنسپل محمدن کالج نے متعلق کارروائی کانفرنس کے سنہ ۱۸۹۱ء مین کی تہی اور جسے بطور آرٹیکل کے اخبار مین چہپوایا تہا وہ بجنسہ یا اوسکا خلاصہ پہر دوبارہ پبلک کی اطلاع کیلئے اخبار مین چہپایا جاے اسلئے کہ وہ تجویز عملی کارروائی کے لئے نہایت مفید ہے -

**پانچوین** - ہر وزیٹر سے چندہ لینے کی قید دور کردیجاوے اور مجلس انتظامیہ میرٹھ کو اس امر پر غور کرنیکے لئے متوجہ کیا جاے کہ جن لوگون کو وہ مجلس مین شریک ہونیکے لائق سمجہین اور جنکی نسبت بلحاظ اونکے اعزاز یا دیگر وجوہ کے چندہ لینا مناسب نہو اونکو فری ٹکٹ تقسیم کرین خصوصاً معززین ہندوون کو اسلئے کہ چندہ دینے کیوجہ سے غیر قوم کے لوگ شریک نہین ہوتے بلکہ اکثر غیر مستطیع مسلمان بہی محروم رہتے ہین - مگر یہ مسئلہ کمیٹی انتظامیہ کے غور کے لائق ہے وہی اسکا فیصلہ کرسکتی ہے -

**چھٹے** - مردم شماری مسلمانون کی بغرض دریافت حالت تعلیم کے جو حسب تجویز بیک صاحب کے کیجاتی ہی اوسکے متعلق رپوٹ بہیجنے کی لوگون کو ترغیب دیجای اور جو کارروائی اسکے متعلق ہوئی ہے وہ انجمنہای اسلامیہ کی خدمت مین بہیجدی جاے اور جو لوگ عمدہ رپوٹ پیش کرین اونکی نسبت انعام تجویز کیا جاے - مین ایک سَو روپیہ اس کام کیلئے دیتا ہون کہ وہ دُو یا تین انعامون مین تقسیم کیا جاے اور جسکی رپوٹ عمدہ اور بہتر سمجہی جای اونکو مجلس کیطرف سے دیا جاے یہ ظاہر ہے کہ یہ رقم نہایت خفیف ہی اور اسکی امید مین کوی شخص اس کام کو اپنے ذمہ لینا اور اوسپر محنت کرنا پسند نکریگا مگر چونکہ یہ انعام ایک ذریعہ اس امر کے اظہار کا ہوگا کہ کانفرنس نے ایسی رپوٹ پیش کرنیوالے کی توجہ کو قابل تعریف سمجہا اور قومی کام کرنے مین اوسکی کوشش کو پسند کیا اسلئے امید ہے کہ لوگ اسکو خوشی سی قبول کرینگے

مجہے امید ہے کہ آپ میری اس تحریر کو جلد مشتہر کردینگے تاکہ لوگون کو اوسپر راے دینے اور اپنے اپنے

خیال ظاہر کرنے کا موقع ملے۔

مین ایک لحظہ کیلئے بھی اس بات کو صحیح نہین سمجھہ سکتا کہ کوئی مجلس مسلمانون کی ایسی ہو کہ وہ اس کام مین توجہ نکرے اور جبکہ اوس سے درخواست کیجاسے اور اوس سے مدد چاہی جاسے وہ ایسے قومی کام مین مدد نکرے۔ اسلئے کہ کوئی مجلس چھوٹی سی چھوٹی کیون نہو ایسی نہین ہے کہ اوسمین دو چار آدمی ایسے نہون جنکے دلون مین قومی بہبودی کا وہی جوش اور وہی خیال موجزن نہو جو ہمارے دلونمین ہے۔ اور وہ ایسے قومی کام مین جبکہ وہ دیکھین کہ اونکی کوششون کی قدر کیجاتی ہے کوشش کرنے سے بے توجہی کرین آخر ہر مسلمان جسنے کوئی مجلس قائم کی ہے دل رکھتا ہی اسلامی جوش سے بھرا ہوا۔ اور تدبیرین کرتا ہے مسلمانونکی بہبودی و فلاح کی۔ اور کم سے کم چاہتا ہے کہ قومی کام مین کچھہ حصہ لے تو کیا ممکن ہے کہ جس کام کی غرض مفید ہو اور جس مین قوم کی بہبودی مضمر ہو اوسکے کرنے سے وہ پہلو تہی کریگا ہرگز نہین اور ابتک جو کچھہ نہین ہوا اوسکا قصور خود ہمپر ہے کہ ہمنے جیسا کہ چاہیئے اونکو اسطرف متوجہ نہین کیا اگر ہم ہمیشہ اونکو یاد دلاتے رہتے اور اون سے خط و کتابت جاری رکھتے اور جس کام کی اون سے درخواست کی ہے اوسکے نتائج پوچھتے رہتے تو کُل نہین مگر بہت سی انجمنین کچھہ کرتین اور اونکی کوششون کے نتیجے ظاہر ہوتے۔

کسی روئداد مین کانفرنس کی فہرست اسلامی انجمنون کی درج ہو اون سب کی خدمت مین میرا یہ عریضہ مع نقل رزولیوشن نمبر ۹ مندرجہ روئداد سال دوم کانفرنس کے بھیجنا چاہیئے۔ اور نیز ایک نقل اسکی کمیٹی انتظامی میرٹھہ کی خدمت مین براہ عنایت بھیجدیجیئے۔ فقط

۲۴۔ اکتوبر کو انشاءاللہ تعالی مین روانہ ہونگا اور علیگڈہ پہونچکر تا آخر دسمبر کانفرنس کے کام مین اپنے آپ کو معروف رکھونگا۔ فقط

آپ کا خادم ممبر ایجوکیشنل کانفرنس

محسن الملک

# نقل رزولیوشن نہم

اجلاس منعقدہ - ۲۹ - دسمبر ۱۸۸۷ عیسوی

مقام لکھنو

# نوان رزولیوشن

اِس جلسہ کی یہ راے ہی کہ قواعد کانگرس کی دفعہ ۸ مین جو یہ بات قرار پائی تہی کہ ہر شہر و قصبہ مین کانگرس کے مقاصد کے لیے کمیٹیان مقرر ہون اور وہ کمیٹیان اپنی ماتحت کمیٹیان مقرر کرین اور انجمن ہاے اسلامی جو بالفعل ہین وہ اِس کانگرس کے مقاصد کی تکمیل اپنے ذمہ لین اُسکی نسبت کوئی کارروائی ابتک عمل مین نہین آئی صرف مجلس اخوان الصفا کانپور نے یہ کام اپنے ذمہ لیا ہے پس اُن دفعات کے عمل درآمد کیلیے کافی کوشش کیجاوے

اِس رزولیوشن کو منشی محمد اطہر علی صاحب نے پیش کیا اور ایک برجستہ مختصر گفتگو کی جو درج ہے -

## اسپیچ منشی اطہر علی صاحب وکیل لکھنو

اِس رزولیوشن کے پیش کرنیکی عزت مجکو دی گئی ہے - یہ نوان رزولیوشن ہی (رزولیوشن پڑہا گیا) یہ رزولیوشن اِس کانگرس کے جملہ مطالب کی تعمیل سے متعلق ہے اِس خیال سے اُسکی طرف آپکی پوری توجہ ہونا چاہیے - اِس موقع پر مین اِس کانگرس کے جلسہ کو دل سے مثال دیتا ہون اور دوسری چھوٹی چھوٹی کمیٹیان اور جلسے جو کانگرس کے مطالب کے اجرا کی غرض سے ہین اور آیندہ ہون اُنکو بہی دوسرے

اعضا اور جوارح کے خیال کرتا ہون۔ تنہا دل سے تمام مقاصد لازمی پورے نہین ہو سکتے جب تک
اور بدن کے اعضا اُنکی مدد نہ کرین۔ یہ اعلیٰ جلسہ تدبیرین اور تجویزین تبلا سکتا ہے مگر اُنکی تعمیل اُنہین
چھوٹے چھوٹے جلسون کے ہاتھہ مین ہے اُنکی ادنیٰ کم توجہی ہمارے تمام مقاصد کو بیکار کر سکتی ہی
اسوقت کے جوش سے امید کیجاتی ہے کہ ہم اِس جلسہ کے مقاصد کو عملاً کر دکہلائینگے ابھی ایک
سال صرف اِس جلسہ کی بنیاد پر گذرا ہے ابھی پورا خاکہ بھی نہین قایم ہوا ہے مگر شکر ہے کہ کامیابی
کی شکلین نمایان ہو چلی ہین۔ اسوقت شہر کانپور کی مجلس اخوان الصفا کا شکریہ مین بیساختہ ادا کرتا ہون
جسنے پہلے پہل عملاً کوشش پر قدم رکھا ہے۔

جہان تک فوراً مین واقف ہو سکا یہ ہی کہ اِس مجلس کا دستور العمل جب گذشتہ کانگرس کے جلسے کی
بعد طیار ہوا ہے اُسمین ایک دفعہ خاص بنائی گئی جسکو اِس کانگرس کی کارروائیون سے تعلق ہے وہ
دفعہ یہ ہے (دفعہ دستور العمل اخوان الصفا کانپور کی پڑہی گئی) اُسکے بعد دفعہ مذکورہ بالا کی تعمیل کی
غرض سے کمیٹیان ہوئین۔

۱۵۔ دسمبر ۱۸۸۷ء کو سب سے پہلے ایک جلسہ ہوا جس نے باشندگان شہر کانپور کو خاص طرح پر
اِس کانگرس کی طرف توجہ دلائی مین سمجھتا ہون کہ اُسی کوشش کا نتیجہ ہے کہ اِس وقت شہر کانپور کے
نو ممبر کانگرس مین شریک ہین اور اُسی شہر کے گیارہ تماشائی شریک جلسہ ہین۔ اِس مجلس اخوان الصفا
نے تعلیم کی رپورٹ بھی پیش کی ہے جو اِس کانگرس کی کارروائی کے ساتھہ طبع ہوگی مین بہر نوع
مجلس اخوان الصفا کو ایک عمدہ اول کانگرس کی تعمیلی حالت کو سمجھتا ہون اور پوری خواہش سے
اِس رزولیوشن کے پاس ہونیکی امید رکھتا ہون۔ چیرز۔

مرزا عرفان علی بیگ صاحب نے اُس کی تائید کی اور تائید کرتے وقت مندرجہ ذیل
گفتگو کی۔

# اسپیچ مرزا عرفان علی بیگ صاحب

مین اُس رزولیوشن کی تائید کرنے مین اپنا فخر سمجھتا ہون جسکو ابھی میرے معزز دوست منشی اطہر علی صاحب نے پیش کیا ہے حضرات یہ وہ رزولیوشن ہے جسپر دار مدار صرف اس کانگرس ہی کا نہین ہی بلکہ جسپر بالیقین ہماری قوم کا ترقی پانا موقوف ہے۔ شاید میری اس آغاز گفتگو کو بعض احباب مبالغہ پر محمول فرماوین گے لیکن مین باور کراتا ہون کہ یہ مبالغہ نہین بلکہ واقعی کیفیت ہے۔ جن صاحبون نے گذشتہ سال کے جلسہ مین شرکت فرمائی ہے یا جنہون نے گذشتہ ایجوکیشنل کانگرس کا رسالہ یک نظر دیکہا ہے یا سُنا ہے اُنہون نے سب سے پہلے رزولیوشن مین یہ ملاحظہ فرمایا ہوگا کہ اِس کانگرس کے اغراض و مقاصد کیا ہین اور خلاصہ اُسکا اس وقت بہی یادداشت تازہ کرنیکے واسطے عرض کرتا ہون کہ اصل مقصد اور خاص غرض اِس ایجوکیشنل کانگرس کے انعقاد سے یہ ہے کہ ہر قسم کی تعلیم کی ترقی مین قومی اتفاق اور قومی امداد سے کوشش کیجاوے۔

اے حضرات یہ مقصد بہت بڑا مقصد ہے اور یہ غرض بہت بڑی غرض ہے اسکے اسباب بہت بڑے ہین اور کثیر ہین اور یقیناً اسکو سب ناممکن قرار دینگے کہ دفعتاً ہر قسم کی تعلیم مین ترقی۔ قومی اتفاق اور قومی امداد ہو سکے یا اسداس کانگرس کے جلسہ مین یکجا ہو جانے سے اور مختلف مباحثات کی گفت و شنود سے یہ مقاصد پورے ہو جاوین۔ کبہی ممکن نہین کہ یہ کانگرس کا جلسہ خواہ ایک ہی کوئی مقصد اتمام کو پہونچا سکے تا وقتیکہ اسکی امداد ہر جانب سے نہو فی الحقیقت مجلس اخوان الصفا کی کارگذاری قابل ہزارہا تحسین کے ہے اور امید کیجاتی ہے کہ اسطرح کی ہمدردی اور مجالس سے بہی ہوگی اور اِس غرض سے اکثر مقامات مناسب پر کمیٹیان مقرر ہونگی اور زیادہ تر آپ صاحبون سے یہ التجا ہے کہ جب آپ اپنے مقامات پر واپس تشریف لیجاوین تو اپنی قوم کو ترقی دینے مین بذریعہ

انعقاد ایسی مجالس کی ہر طرح کی کوشش و امداد فرماوینگے۔

## اسپیچ محمد عبد الرزاق صاحب وزیر مجلس اخوان الصفا کانپور

عالی جناب صدر انجمن و دیگر صاحبان - ابتدائے کانگرس سے آج کے اجلاس تک جسقدر رزولیوشن پاس ہوئے ہین بالاتفاق ہر ایک مفید ہے مگر سب سے انفع اگر کوئی رزولیوشن ہے تو یہی ہے اگر مین اسکی تشبیہ روح سے اور باقی رزولیوشنون کی قالب سے دون تو کچھ نامناسب نہوگا پس ہندوستان کی جمیع سوسائٹیون کا پہلا فرض ہونا چاہیے کہ وہ اپنی کارروائی بذریعہ عمل کے دکھلاوین اور مین دل سے یقین کرتا ہون کہ تمام ممالک مغربی و شمالی و اودھ اور بنگال اور پنجاب وغیرہ کی سوسائٹیان اِس رزولیوشن کی تکمیل کو اعلیٰ درجہ تک پہونچاوینگی اور اگر میرا خیال غلط نہین ہے تو مین سمجھتا ہون کہ کلکتہ کی سنٹرل انیشنل محمدن ایسوسی ایشن اور پنجاب کی انجمن اسلام وغیرہ جو کہ اعلیٰ درجہ کی کمیٹیان ہین صدق دل سے اس رزولیوشن پر عمل کرینگی - پس بہت مبارک ہی کمیٹی اخوان الصفا اور بڑے خوش نصیب ہین اُسکے سرپرست اور ممبر جنھون نے سب سے پہلے اِس کام مین سبقت کی اور والسابقون السابقات کا تمغہ حاصل کیا لیکن مین سچے دل سے اِس امر کا یقین کرتا ہون کہ تمام کمیٹیان ایسی کوشش کرینگی کہ وہ وَالآخرۃ خیرلک من الاولیٰ کی مصداق ہونگی۔

## اسپیچ میر سید حسن صاحب

اے حضرات نوان رزولیوشن اگرچہ باستثنا ایک کے اخیری رزولیوشن ہی مگر یہ اسقدر ضروری اور اہم ہے کہ سب کے سرے پر اسکو جگہہ دینی تھی فی الواقع جب تک عملی کوشش رزولیوشنون کی تعمیل کیواسطے نہ کیجاویگی یہ سب رزولیوشن مثل ردی کاغذ کے سمجھے جاوینگے یہ جلسہ تماشے کا سمجھا جاویگا پس اگر آپ چاہتے ہین کہ جو صاحب دور دراز ملکون سے آنیکی تکلیف برداشت کرتے ہین جو روپیہ ہر سال کانگرس کے واسطے صرف ہوتا ہے اگر آپ چاہتے ہین کہ یہ تکلیف یہ روپیہ بیکار نجاے آپ کو لازم ہے کہ

کوئی مستقل انتظام ایسا کیجیے جس کے ذریعہ سے رزولیوشنون کی تعمیل ہو میری راے ہی کہ پہلے کوشش کرنیوالے اشخاص یا جماعتین جس ضلع مین کہ ممکن ہو تجویز کر لیے جائین اور اُنکے اوپر یکے بعد دیگرے ایک محرک قرار دیا جاوے اِس جلسہ مین خواہ کسی دوسرے اطمینان کیوقت اُن اسلامی جلسونکی فہرست لکھی جاوے جو ممالک مغربی و شمالی و اودہ و پنجاب کے بعض اضلاع مین قایم ہین اور جن ضلعون مین کوئی جلسہ نہین ہے اُن مین فی الحال جہانتک ممکن ہو صرف دو ایک ایسے معزز اور صاحب رسوخ لوگ منتخب کیے جاوین جنکو ایسے امور سے دلچسپی ہو اور اُنسے تحریک کیجاوے کہ اپنے اپنے ضلعون مین اسلامی جلسہ ایک مناسب زمانہ کے اندر قایم کرلین - انہین جلسون یا اشخاص کی معرفت رزولیوشن کا عمل درآمد کرایا جاوے اور مسلمانون کے متعلق جو دیگر امور وقتاً فوقتاً پیش آیا کرین اُن مین کارروائی کیا کرین اِس غرض سے کہ ایسی جماعت یا اشخاص اپنا کام فرو گذاشت نکرین اُنکے اوپر ایک محرک کا مقرر کرنا لازم ہے اور میری راے مین سب باتونکے لحاظ سے یہ خدمت صاحب سکرٹری کانگرس ہذا قبول فرماوین اُنکو اختیار ہوگا کہ وقتاً فوقتاً وہ اُسے دیکھتے رہین کہ کن باقی ماندہ شہرون مین جلسے قایم ہونے چاہیے ہین اور کانگرس کے رزولیوشنونکی تعمیل کہانتک ہوئی ہے -

اِن جماعتون یا اشخاص کا یہ کام ہوگا کہ ہر سال اجلاس کانگرس اپنی سال بھر کی کارگزاری کی بابت اپنی رپورٹ پیش کیا کرین اور یہ دکہائین کہ کہانتک اُنہون نے گذشتہ سال کے رزولیوشن کی تعمیل کی اُنکا یہ ہی کام ہوگا کہ مقامی ضرورت کے لحاظ سے اپنے ہم مذہب لوگون کی بہبودی کیواسطے دیگر انتظام مناسب کرین - مینوسپل اور لوکل بورڈون کے ذریعہ سے اُن دیہاتی مدارس کے نقص رفع کرائین جو کانگرس مین پیش کیے گیے ہین طالبعلمون کیواسطے وظائف قایم کرانا حافظون کو اِس غرض سے ترغیب اور مدد دینا کہ حفظ قرآن کی طرف لوگون کا شوق باقی رہے اوقاف کے انتظام پر نگاہ رہنا مذہبی اور

انگریزی دونون تعلیم مین حتی الامکان مدد دینا یہ سب کام ان جماعتون یا اشخاص کے متعلق ہونا چاہیے

ہر صوبہ مین ایک یا دو سنٹرل اسلامی جلسے بڑے بڑے شہرون مین قایم ہون اور وہ ضلع کے جلسون کی نگرانی اپنے ذمہ لین اور اُن سنٹرل جلسون پر کانگرس کے سکرٹری صاحب نگرانی کرین اگر وہ ہر ضلع کے جلسہ پر براہ راست نگرانی نہ کرسکین تو انکی نگرانی کی کوئی اور تدبیر کیجاوے۔

یہ تجویز بیشک بہت وسیع تجویز ہے جس کے پورا ہونے مین برسون لگین گے لیکن بغیر اسکے چارہ نہین اگر اِس تجویز یا اسطرح کی دوسری تجویز کا ظہور نہوا تو اِس کانگرس کا مقصد پورا نہین ہوسکتا اور صرف ایک اُن بزرگ کے ذاتی رسوخ اور جانکاہی اُسوقت تک منحصر ہے جب تک اُنکے قویٰ باقی ہین اور جن کیواسطے ہم سب کو اپنے خدا سے دعا مانگنا چاہیے کہ کم سے کم پچاس برس تک اور قایم رہین۔

## اسپیچ سیّد احمد خان

سیّد احمد خان سکرٹری نے کہا کہ جو کام میرے دوست میر سید حسن صاحب نے میرے ذمہ کیا ہے مین بدل وجان اُسکے بجالانیکو حاضر ہون۔ ہر سال کے اجلاس مین ہر ضلع سے اِس امر کی نسبت رپورٹ آئی کہ اِس ضلع مین مقاصد کانگریس کی اُس سال کیا تعمیل ہوئی اور کسطرح پر ہوئی نہایت ضروری و مناسب ہے اور مین اُن احباب سے اور انجمنون سے درخواست کرونگا کہ ازراہ مہربانی وقومی ہمدردی کے آیندہ سال کے اجلاس مین مراتب مذکورہ سے آگاہ فرماوین۔ کانگریس کو قایم ہوئے صرف ایک ہی سال ہوا ہے اور اُمید ہے کہ ہر سال اُسکے مقاصد کا چرچا ملک مین پھیلتا جاویگا اور لوگون کو توجہ ہوتی جاویگی اور ہر ایک شخص قوم کا بہی خواہ اسکے مقاصد کی تکمیل پر توجہ کرے گا واللہ المستعان۔

## اسپیچ منشی محمد احمد صاحب مینائی ڈلیگیٹ ریاست رامپور

حضرات۔ مجکو اِس بات کی عزت دی گئی ہے کہ آج کے معزز جلسے مین شریک ہوکر کچھہ بیان کرون

جن صاحبون نے اِس رزولیوشن کی تائید کی ہے مین بہی اُنکی راے سے بالکل اتفاق کرتا ہون۔
بیشک کانگرس کے قایم ہونیکا منشا صرف یہی نہین ہے کہ چند رزولیوشنون پر سالانہ بحث ہوکر
رہجاے بلکہ زیادہ تر کوشش اُسکی عملی کارروائی کی جانب کرنا چاہیے اگر یہ نہوگا تو تمام قومی ہواخواہون اور
جان نثارونکی ساری کوشش اور لمبی چوڑی اسپیچین صرف خیالی پلاؤ اور زبانی جمع خرچ ہین ہم جو کچہہ کہتے
سُنتے ہین وہ بظاہر چند باتین ہین جو زبان سے ادا ہوتی ہین اگر عملی طور پر کوئی کام نہ کیا گیا تو صرف
لفاظی سے نہ ہماری قوم کو نفع حاصل ہوسکتا ہے۔ نہ یہ ڈوبتی ہوئی ناؤ اُبھرتی ہوئی نظر آتی ہے ایک
مجنون خیالی پلاؤ بہت سے پکاتا ہے۔ مگر کچہہ کر نہین سکتا اگر عقل والے بہی عملاً کر نہ دکہائین اور زبان
سے بہت کچہہ کہین تو اُنین اور مجنون مین کیا فرق ہوگا۔ ان باتون سے فایدہ اُٹھانیکی صورت اگر ہے
تو یہی ہے کہ آج جو باتین آپس کی بحث سے طے ہون۔ کل اُنکے پورا کرنیکی تدبیرین سوچی جائین اور عملاً
اُنپر زور دیا جاے۔ یہ نہین ہے تو ہماری باتین فضول ہونگی۔ دنیا کی تاریخ ہمکو اپنے خوشخط اور صاف
صاف حروف دکہا رہی ہے کہ ہر قوم کی اخلاقی اور تمدنی حالت کا اُلٹ پھیر اور اُسمین روزافزون ترقی
کا پیدا ہونا صرف چند ہی ہاتہونکا کام تہا مگر تہا بڑی مصروفیت اور استقلال و ہمت سے جم کر کرنے کا۔
اور یون ہی پورا بھی ہوا۔ آج جن مقاصد کی تکمیل پر بحث کرنے کے لیے یہ کانگرس قایم ہوئی ہے یہی
ہمدرد اور جان نثارانِ قوم اِسکا بیڑا اُٹھائین۔ اور اپنے بازو کی طاقت اور دل کی ہمت۔ اور خزانون
کی دولت کو اُسکی عملی کارروائی پر صرف کرین تو اور قومون مین اور خصوصاً اپنی قوم مین اس بیڑا اُٹھانیکے
نتیجے مین بڑی سُرخ روئی ہو۔ وہ مقامی انجمنین جو مسلمانون سے خاص تعلق رکہتی ہین اِس کانگرس کے
مقاصد کی تکمیل کو اپنا فرض جانین۔ اور دنیا کی تاریخ کے روشن صفحون پر اپنی یادگار چھوڑین جس ضلع
مین کوئی انجمن ایسی نہین ہے جو اِس کام کو اپنے ہاتھہ مین لے سکے وہان نئی کمیٹیان قایم کیجائین
تعلیم کی نگرانی اور اُسکے عمدہ طریقے کے رواج کو ترقی دین۔ ہمدردی اور اتفاق پیدا کرنیکے وسائل

ہر مقام کے مناسب پیدا کرین اور عمل مین لائین - یہ قومی کانگرس تو اسی لیے ہے کہ سال بھر مین قوم نے جو کچھ کیا ہو وہ ایک مجمع مین پیش ہو - آیندہ جو کچھ کرنا چاہیے اُسپر بحث کیجاے - نہ اس لیے کہ ہمنے اگلے سال اتنی باتین کہی تہین اور اس سال اتنی باتین کہتے ہین - یہ تو بوڑھون اور جوانون کا کام نہین ہے ہان اڑکون کا کام ہے کہ آموختہ دُوہرایا تہرایا کرین - اِس موقع پر پہونچکر مین انجمن اخوان الصفا کانپور کو بھلائی کے ساتھ یاد کرنے سے باز نہین رہ سکتا کیونکہ اُسکے ممبرونکی توجہ اس طرف مصروف ہے مین ان باتون کے بعد یہ کہنا اپنا فرض منصبی سمجھتا ہون کہ مجھے بحیثیت ایک اسلامی ریاست رامپور کے ڈلیگیٹ کے اِس جلسہ مین شریک ہونیکا اعزاز حاصل ہوا ہے مین امید کرتا ہون کہ وہ ریاست جو اپنے بلند کارنامون کے اعتبار سے اسلام کی ایک نامور ریاست ہے تعلیم کے عملی کامون پر ضرور توجہ فرمائے گی مجھہ سے جہانتک ممکن ہوگا مین ریاست کا رُخ اس جانب پھیرون گا کہ اس کانگرس کے عمدہ مقاصد کو اپنے احاطہ حکومت مین پورا کرے اور مجھے اُمید ہے کہ وہ دریغ نہ فرمائیگی -

## اسپیچ منشی نظیر علی صاحب جنٹ سکرٹری مجلس اخوان الصفا کانپور

اے صاحبو - نوین رزولیوشن کی تجویز او تائید کرنیوالے صاحبون نے جو اخوان الصفا کانپور کی اُس ناچیز خدمت کا ذکر خیر کیا ہے جو اُسنے محمدن ایجوکیشنل کانگرس کے مقاصد کی اشاعت اور اُسکی تکمیل مین اپنے فرض کو ادا کیا ہے مین اخوان الصفا کی طرف سے اِس قدردانی کا شکریہ ادا کرتا ہون - اور آپ کو یقین دلاتا ہون کہ اخوان الصفا کانپور مسلمانون کے ہائی ایجوکیشنل اور ابتدائی تعلیم وغیرہ مقاصد محمدن ایجوکیشنل کانگرس کے منشار کے مطابق کوشش کرنے کو اپنی پوری طاقت سے ہمیشہ کے واسطے طیار ہے -

اخوان الصفا کو آپ کی اِس قدردانی سے جسقدر خوشی ہوئی تھی اُس سے زیادہ اِس بات کے سُننے سے صدمہ ہوا ہی کہ دیگر اسلامی انجمنون نے اسطرف توجہ نہین کی -

چونکہ نوین رزولیوشن مین اس بات کی خواہش کی گئی ہی کہ اسلامی کمیٹیان محمدن ایجوکیشنل کانگرس کے مقاصد کی تکمیل مین ضرور کوشش کرین - لہذا اخوان الصفا اس حکم کی تعمیل مین اسطرح مستعد ہوئی ہی کہ تمام ہندوستان کی اسلامی کمیٹیونکی ایک فہرست مرتب کریگی جسمین سب انجمنون کے اغراض ترتیب سے چھاپکر اُس فہرست کو تمام ہندوستان کی اسلامی کمیٹیون مین بھیجدیگی تاکہ اسلامی کمیٹیون مین اپنی مشترکہ اغراض سے سلسلۂ اتحاد قایم ہو اور خصوصاً محمدن ایجوکیشنل کانگرس کے ساتھ پوری ہمدردی ہو۔

اخیر مین تمام مختلف شہرون کے بزرگون اور عہدہ دارون انجمن ہاے اسلامیہ سے استدعا کرتا ہون کہ عند الطلب وہ اپنے اپنے شہرونکی اسلامی کمیٹیون کے دستور العمل اور اُسکی موجودہ حالت کی ایک مختصر کیفیت مجلس اخوان الصفا کانپور کو مرحمت فرماکر ممنون کرینگے۔

اور نیز آپ جملہ بزرگان اسلام سے نہایت منت سے درخواست کرتا ہون کہ آپ سب صاحب بھی اپنی خداداد طاقت سے محمدن ایجوکیشنل کانگرس کے مقاصد کی تکمیل مین پوری مدد کرین گے - اور دیگر اسلامی کمیٹیون کو آمادہ کرین گے جن سے سال آیندہ کے جلسہ مین ہم سب لوگ اپنی لازمی کانگرس کی کامیابی کو دیکھکر خوش ہونگے اور اپنے خدا کا شکر کرین گے - آمین

## اسپیچ منشی محمد امتیاز علی صاحب پریسیڈنٹ

مجلس اخوان الصفا کانپور کی شکر گذاری مجھپر اور تمام مسلمانون پر واجب ہی کیونکہ بعد فارغ ہونے کانگرس کے سب سے پہلے اُسی مجلس نے تعمیل تجاویز کانگرس پر توجہ کی ہے اور صرف ارادہ ہی نہین ظاہر کیا بلکہ اپنے عمل سے اُسکا ثبوت دیا ہی اور اس جلسہ مین بھی بہت سے حضرات شریک ہین جنکی پُرجوش تقریرون سے اُنکی واردات قلبی کا اظہار ہوتا ہے - اور بعد اسکے پریسیڈنٹ نے ووٹ لینے چاہے مگر سب نے رزولیوشن سے اتفاق کیا اور رزولیوشن پاس ہوا۔

# روئداد مجلس

جو

بغرض قائم کرنے لوکل اسٹینڈنگ کمیٹی

محمدن اینگلو اورینٹیل ایجوکیشنل کانفرنس کے

بمقام علی گڈہ

۱۷ار نومبر سنہ ۱۸۹۶ع کو منعقد ہوی

معہ

دستور العمل سنٹرل اسٹینڈنگ کمیٹی

محمدن اینگلو اورینٹیل ایجوکیشنل کانفرنس

جو

اجلاس مذکور میں پاس ہوا

در مطبع مفید عام آگرہ باہتمام قاسم علیخان صوفی طبع شد

# رویداد مجلس

جو

بغرض قائم کرنے لوکل اسٹینڈنگ کمیٹی

محمدن اینگلو اورینٹیل ایجوکیشنل کانفرنس کے

بمقام علی گڈہ

۱۷؍ نومبر سنہ ۱۸۹۶ع کو منعقد ہوی

معہ

دستور العمل سنٹرل اسٹینڈنگ کمیٹی

محمدن اینگلو اورینٹیل ایجوکیشنل کانفرنس

جو

اجلاس مذکور مین پاس ہوا

در مطبع مفید عام آگرہ باہتمام قادر علیخان صوفی طبع شد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# رویداد مجلس

جو

بغرض قائم کرنے سنٹرل اسٹینڈنگ کمیٹی محمڈن اینگلو ورنیکل ایجوکیشنل کانفرنس کی بمقام علی گڈھ (۱۷) نومبر ۱۸۹۶ء کو منعقد ہوی

اس امر کے تجویز کرنے کے لیے کہ دفعہ (۸) قواعد کارروائی محمدن اینگلو ورنیکل ایجوکیشنل کانفرنس کے مقاصد کی تکمیل کیونکر ہو اور جو رزولیوشن اوس مین منظور ہوے ہین اونکی تعمیل کس طرح ہو سکے اصحاب مندرجۂ ذیل ڈاکٹر سر سید احمد خان بہادر کے۔سی۔ایس۔آئی۔ایل ایل ڈی۔سکرٹری کانفرنس کے مکان پر جمع ہوے۔

سر سید احمد خان بہادر کے سی ایس آئی ایل ایل ڈی — نواب محسن الملک مولوی سید مھدی علیخان بہادر

آنریبل حاجی محمد اسمعیل خان صاحب . . . — صاحبزادہ آفتاب احمد خان اسکویر بارسٹر ایٹ لا

محمد مزمل اللہ خانصاحب .. .. .. .. مولوی وحید الدین صاحب .. .. .. ..

مولوی سید کرامت حسین اسکویر بارسٹر ایٹ لا تھیوڈور بیک اسکویر پرنسپل .. .. .. ..

میر ولایت حسین صاحب .. .. .. .. تھیوڈور ماریسن اسکویر .. .. .. ..

ٹی ڈبلیو آرنلڈ اسکویر

نواب محسن الملک بہادر نے کہا کہ اس امر کی عام شکایت ہے کہ کانفرنس کی تجاویز کے متعلق کوئی عملی کارروائی نہین ہوتی اور گو کانفرنس کو قائم ہوے دس برس ہو چکے اور بہت سے مفید اور عمدہ رزولیوشن پاس ہوے۔ لیکن کسی ایک کی بھی تعمیل نہین ہوی اور عملی کارروائی نہونے سے اب کانفرنس کیطرف سے لوگونکی دلچسپی کم ہوتی جاتی ہے۔ اور مثل دیگر فضول مجالس کے اسکو بھی لوگ ایک غیر ضروری مجلس خیال کرتے ہین اور اگر اس شکایت کے رفع کرنے کی تدبیر نہ کی گئی اور کوئی عملی کارروائی نہوئی تو اس مجلس کا وجود بے سود سمجھا جاویگا۔ اس لیے ہمکو صرف اس بات پر گو نہایت صحیح اور واجب ہے قانع نہونا چاہیے کہ یہہ کانفرنس صرف شورے کی مجلس ہے اور فقط تدابیر اور تجاویز کا بتانا اوسکا کام ہے۔ بلکہ ایسی کوشش کرنا چاہیے کہ اوسکا عملی نتیجہ حاصل ہو اور یہہ کوئی نیا خیال نہین ہے بلکہ کانفرنس کے بانی اور اوسکے حامیون کا شروع ہی سے یہہ خیال ہے اور اسی واسطے کئی مرتبہ کانفرنس مین اسکا ذکر ہوا اور عملی کارروائی کرنے کے متعلق رزولیوشن پاس ہوے۔ چنانچہ سال اول کا یہ رزولیوشن ہے کہ "اس جلسہ کی یہ راے ہے کہ محمڈن ایجوکیشنل کانگریس کا ہیڈ کوارٹر علی گڈہ مین قرار دیا جاوے اور اوسکے مقاصد کی تائید اور تکمیل کے لیے ہر ایک شہر اور قصبہ مین کمیٹیان قائم ہون" اس رزولیوشن کو محمد عزیز مرزا صاحب نے پیش کیا تھا اور مولوی شبلی صاحب نے اوسکی تائید کی تھی۔ اوسکے پیش کرتے وقت معزز محرک نے یہ کہا تھا کہ جو تجویزین ابتک پیش ہو چکی ہین

اون مین صرف یہ بتلایا گیا ہے کہ ہمارے موجودہ فرائض کیا ہین مگر ابھی یہ نہین ظاہر کیا گیا کہ یہ
اہم کام کس طرح انجام پا سکتا ہے - منزل مقصود کا نقشہ ہر شخص کے پیش نظر ہے مگر ابھی یہ معلوم
نہین کہ راستہ کہان ہے - اگر آپ یہ تسلیم کرتے ہین کہ محمدن ایجوکیشنل کانگریس تعلیمی اغراض کے
لیے نہایت ضرور ہے تو آپ کو اس رزولیوشن کی منظوری کی ضرورت بھی تسلیم کرنی پڑیگی -
کیونکہ قدیم زمانہ سے آج تک کوئی کام محض خیالات کی بودی بنیاد پر نہ قائم رہا ہے اور نہ عملی
قوت کی مدد کے بغیر کسی کام مین کامیابی ہوی ہے اور بغیر عمل مین لانے کے ایک بیدار مغز ریفارمر
کے عاقلانہ منصوبون اور ایک مجنون کے بے سروپا خیالات مین کچھہ فرق نہین ہے اس لیے
اگر آپکا یہ خیال ہے کہ محمدن ایجوکیشنل کے چشمہ سے عام سرزمین ہندوستان کی سرسبز ہو تو اوسکے
لیے ضرور ہے کہ اس کانگریس کا ہیڈکوارٹر علی گڈہ قرار دیا جاے اور اوسکے مقاصد کی تایید
اور تکمیل کے لیے ہر شہر اور قصبہ مین کمیٹیان قائم ہون - اس لیے کہ جو مقاصد ہمارے
پیش نظر ہین اونکے پورا کرنے کا کوئی طریقہ اس سے بہتر نہین ہو سکتا کہ کمیٹیون کا ایک وسیع سلسلہ
تمام ہندوستان مین پہیلایا جاے - یہی وہ تدبیر ہے جسنے یونان اور روما مین قومی اتحاد اور
حب الوطنی کی بنیاد ڈالی اور یہی وہ چیز ہے جس سے اب سارا یورپ علم و تہذیب کی روشنی سے
منور ہے - اس معزز اسپیکر نے اسی پر کفایت نہین کی بلکہ اوس دقت کو بھی ظاہر کر دیا جو اس رزولیوشن
کی تعمیل کے متعلق لوگون کے خیال مین گذر سکتی تھی - چنانچہ اونھون نے کہا کہ شاید کوئی
صاحب یہہ کہین کہ کمیٹیان قائم کرنے کی ضرورت تو مسلم ہی مگر ممبر کہان سے آوینگے - اس کا
جواب یہ ہے کہ ہندوستان مین آج کل بہت ہی تھوڑے ایسے ناواقف شہر اور قصبے ہین کہ جہان
علمی مجلسین اور علمی انجمنین نہون تو کیا جس طرح ان انجمنون مین لوگ خوشی سے ممبر ہوتے ہین
تو کیا ایک ایسے قومی کام کے لیے جس سے نہ صرف موجودہ نسل کی بہبودی بلکہ آیندہ نسلونکی

تی متصور ہے کوئی تائید کرنیوالا نہ ملیگا۔ چنانچہ اس رزولیوشن کو سب نے پسند کیا اور بالاتفاق منظور کیا گیا۔

پہر دوسرے سال کے اجلاس مین بمقام لکہنو اسی کے متعلق نوان رزولیوشن پیش ہوا کہ اس جلسہ کی یہ راے ہے کہ قواعد کانگریس کی دفعہ (۸) مین جو یہ بات قرار پائی تہی کہ ہر شہر وقصبہ مین کانگریس کے مقاصد کے لیے کمیٹیان مقرر ہون اور وہ کمیٹیان اپنے ماتحت کمیٹیان مقرر کرین اور انجمن ہاے اسلامی جو بالفعل ہین وہ اس کانگریس کے مقاصد کی تکمیل اپنے ذمہ لین اوسکی نسبت کوئی کارروائی ابتک عمل مین نہین آئی صرف مجلس اخوان الصفا کانپور نے یہہ کام اپنے ذمہ لیا ہے۔ پس ان دفعات کے عمل درآمد کے لیے کافی کوشش کیجاوے۔

اس رزولیوشن کو منشی اطہر علی صاحب نے پیش کیا تہا اور پیش کرتے وقت نہایت سچ کہا تہا کہ کانگریس مثال دل کے ہے اور دوسری لوکل کمیٹیان اور جلسہ جو کانگریس کے مطالب کے اجرا کی غرض سے ہون مثل دیگر اعضا اور جوارح کے ہین۔ فقط دل سے تمام لازمی مقاصد پورے نہین ہو سکتے جبتک اور بدن کے اعضا اونکی مدد نہ کرین۔ یہہ اعلی جلسہ تدبیرین اور تجویزین بتلا سکتا ہے مگر اونکی تعمیل لوکل جلسون کے ہاتہہ مین ہے اونکی دی آرام کوہی ہماری تمام مقاصد کو بیکار کر سکتی ہے۔ اور مرزا عرفان علی بیگ صاحب نے اس رزولیوشن کی تائید کی تہی اور اپنی قابلانہ اسپیچ مین یہ فرمایا تہا کہ اس جلسہ کا کوئی ایک مقصد بہی پورا نہین ہو سکتا تا وقتیکہ اسکی امداد ہر جانب سے نہو اور اکثر مقامات پر تعمیل کی غرض سے کمیٹیان قائم نہ کیجاوین۔ اور محمد عبدالرزاق صاحب نے اس رزولیوشن کی تائید مین نہایت صحیح فرمایا تہا کہ جتنے رزولیوشن ابتک پاس ہوے ہین بالاتفاق ہر ایک مفید ہے مگر سب سے انفع یہی ہے اگر مین اسکی تشبیہ روح سے اور باقی رزولیوشنو نکی قالب سے دون تو کچہہ نامناسب نہوگا اور ہندوستان کی

تمام اسلامی سوسائیٹون سے امید ہی کہ وہ اس رزولیوشن کی تکمیل کو اعلیٰ درجہ تک پہونچاوینگے
اوراس رزولیوشن پر عمل کرینگے۔

اونکے بعد میر سید حسن صاحب نے کہا تہا کہ جبتک عملی کوشش رزولیوشن کی تعمیل کیواسطے
نکیجاویگی اوسوقت تک تمام رزولیوشن مثل ردی کاغذ کے سمجھے جاوینگے اور یہ جلسہ تماشہ کا سمجھا جائیگا
اس لیے مناسب ہے کہ کوئی مستقل انتظام کیا جاوے جسکے ذریعہ سے رزولیوشنونکی تعمیل ہو
اور اوسکی نسبت اونہون نے یہہ راے ظاہر کی تہی کہ پہلے کوشش کرنیوالے اشخاص یا جماعتین
جس ضلع مین کہ ممکن ہو تجویز کرلیجاوین اور اونکے اوپر یکے بادیگرے ایک محرک قرار دیا جاوے۔
اور تمام اسلامی جلسون کی فہرست لکھی جاوے اور جہان کوئی انجمن نہو وہان دو ایک ایسے معزز
اور صاحب رسوخ لوگ منتخب کیے جاوین جو اپنے ضلعون مین اس کام کے لیے ایک مجلس قائم
کرسکین۔ اور اونہین جلسون یا اشخاص کی معرفت رزولیوشنون کی تعمیل پر کوشش کیجاوے
اوراس غرض سے کہ ایسی جماعت یا اشخاص اپنا کام فروگذاشت نہ کرین اونکے اوپر ایک محرک
مقرر کرنا لازم ہے اور سب باتون کے لحاظ سے اوسکے لیے کانفرنس کے سکرٹری زیادہ موزون
ہین تاکہ وہ وقتاً فوقتاً دیکھتے رہین کہ کن شہرون مین جلسے قائم ہوے اور کن مین ہونے چاہئین
اور رزولیوشنون کی تعمیل کہان تک ہوی۔ اور یہ جماعتین ہر سال اپنی سال بہر کی کارگزاری کی
بابت کانفرنس مین اپنی ریپورٹ پیش کیا کرین۔ اور یہ دکہائین کہ کہان تک اونہون نے گذشتہ
سال کے رزولیوشنون کی تعمیل کی۔

منشی محمد احمد صاحب مینائی ڈیلیگیٹ ریاست رامپور نے اس رزولیوشن پر تقریر کرتے
وقت یہہ فرمایا تہا کہ کانگریس کے قائم ہونے کا منشا صرف یہی نہین ہے کہ چند رزولیوشنون پر سالانہ
بحث ہوکر رہ جاوے بلکہ زیادہ تر کوشش اوسکی عملی کارروائی کیجانب کرنا چاہیے۔ اگر یہ نہوگا

تو تمام قومی ہواخواہون اور جان نثارون کی ساری کوشش اور لمبی چوڑی اسپیچین صرف خیالی پلاؤ اور زبانی جمع خرچ ہین ہم جو جو کچہہ کہتے سنتے ہین وہ بظاہر چند باتین ہین جو زبان سے ادا ہوتی ہین اگر عملی طور پر کام نہ کیا گیا تو صرف لفاظی سے نہ ہماری قوم کو نفع حاصل ہو سکتا ہے نہ یہہ ڈوبتی ہوئی ناؤ اُبہرتی ہوئی نظر آتی ہے - ایک مجنون خیالی پلاؤ بہت سے پکاتا ہے - مگر کچہہ کر نہین سکتا اگر عقل والے بہی عملاً کر نہ دکہائین اور زبان سے بہت کچہہ کہین تو اون مین اور مجنون مین کیا فرق ہوگا - ان باتون سے فائدہ اوٹہانے کی صورت اگر ہے تو یہی ہے کہ آج جو باتین آپس کی بحث سے طے ہون کل اونکے پورا کرنے کی تدبیرین سوچی جائین اور عملاً اون پر زور دیا جاے یہ نہین ہے تو ہماری باتین فضول ہونگی - اس لیے ضرور ہے کہ مقامی انجمنین مسلمانون کی اس کانفرنس کے مقاصد کی تکمیل کو اپنا فرض جانین اور یہ کام اپنے ذمہ لین اور جہان کوئی ایسی انجمن نہو وہان نئی کمیٹی قائم کیجاوے - اور انہون نے بہت ہی صحیح کہا کہ یہ قومی کانگریس اس لیے ہے کہ سال بہر مین قوم نے جو کچہہ کیا ہو وہ اس مین پیش ہو اور آیندہ جو کچہہ کرنا چاہیے اوس پر بحث کی جاوے - نہ اس لیے کہ ہم نے اگلے سال اتنی باتین کہی تہین اور اس سال اتنی باتین کہتے ہین - یہہ تو بوڑہون اور جوانون کا کام نہین ہے ہان لڑکون کا کام ہے کہ آموختہ دوہرایا تہرایا کرین -

پہر تیسرے سالانہ اجلاس مین ایک رزولیوشن نمبر ۳ پیش کیا گیا اور وہ یہہ ہے -

## رزولیوشن نمبر ۳

یہہ کانگریس اس بات کی ضرورت کو تسلیم کرتی ہے کہ ہر ایک ضلع کے صدر مقام مین محمدن ایجوکیشنل کانگریس کی ایک اسٹینڈنگ کمیٹی قائم کیجاوے یہ اسٹینڈنگ کمیٹیان ایک جنرل ایجوکیشنل کمیٹی

صوبہ کی اور وہ سب ملکر سنٹرل اسٹینڈنگ کمیٹی کے ماتحت ہون جسکا ہیڈ کوارٹر علی گڑہ مین ہو اور
جسکا سکرٹری محمدن ایجوکیشنل کانگریس کا سکرٹری ہو ہر ایک ضلع کی اسٹینڈنگ کمیٹی اور صوبہ کی جنرل
کمیٹی کا یہ فرض ہو کہ اس ضلع اور صوبہ کے مسلمانونکی تعلیمی حالت کو پیش نظر رکھے اور اوسکی ترقی کے
اسباب پیدا کرنے مین ساعی رہے اور کم سے کم ایک معقول وظیفہ کسی مسلمان طالب علم کے لیے جو ہائی
ایجوکیشنل تحصیل کرتا ہو اور ممکن ہو تو سکنڈری ایجوکیشن کے لیے بھی تجویز کرے اور اوسکے لیے
روپیہ جمع کرے۔ اسٹینڈنگ کمیٹی کی جمع خرچ کا حساب رکھنے والا اور وصول کرنے والا امانت دار
قوم کہلاوے اور ہر ایک ایسی کمیٹی کو اختیار ہوگا کہ وہ باتفاق رائے اپنے ممبرون کے ایسے
امانت دار اور قومی والنٹیر مقرر کرے۔

اس رزولیوشن کو سردار محمد حیات خان بہادر سی۔ ایس۔ آئی۔ نے پیش کیا اور پیش کرتے
وقت یہہ فرمایا کہ ہماری کانگریس کے مقاصد کو عملاً تکمیل کرنے کے لیے کوئی وسائل نہین ہین اور
بے اسکے یہہ بزرگ مجلس بے سود ہے۔ اسکے مقاصد پورا کرنے کے لیے ضرور ہے کہ اسٹینڈنگ
کمیٹیان مقرر ہون اور ہر صوبہ کے صدر مقام پر ایک جنرل صدر کمیٹی قائم ہو۔ اور صدر اسٹینڈنگ
کمیٹی صوبہ اور مفصلات کی کمیٹیان سنٹرل اسٹینڈنگ کمیٹی کے ماتحت ہون جسکا ہیڈ کوارٹر
علی گڈہ ہو۔ اور سنٹرل اسٹینڈنگ کمیٹی موصوف کا سکرٹری محمدن ایجوکیشنل کانگریس کا سکرٹری
ہو اور اس طریقہ سے تعلیم قوم اور تعمیل تجاویز کانگریس کا ایک ایسا مستقل سلسلہ ملک مین قائم کیا جاوے
کہ جس سے اپنی درماندہ قوم کی تعلیم کا نہ صرف زبانی چرچا بلکہ عملاً اوسکی ترقی کی فکر مفصلات سے
لیکر سنٹر تک برابر لگی رہے۔ ہر ضلع اور مفصلات مین جہان جہان ایجوکیشنل کانگریس کے
ممبر موجود ہون اونکو اختیار حاصل ہو کہ مقامی کمیٹیان اس رزولیوشن کے مقاصد کے لیے
قائم کرین اور بنظر حالات مقامی جسقدر ضرورت سمجھین ممبر بناوین۔ ہر جلاس مین اپنے ممبران

موجودہ مین سے جسکو چاہین اوس جلسہ کے لیے چیرمین مقرر کرین - چندہ اپنی قوم سے وصول کرین جو مسلمان لوگ اپنی خوشی سے عشر یا زکوۃ کا روپیہ اس کار خیر مین دین یا کسی نام سے اس کام کے لیے کوئی فنڈ مقرر کرین وہ لین اور اوس فنڈ مین جمع کرین - پھر اسکی تایید مین سر سید احمد خان بہادر نے فرمایا کہ اس وقت اگر خیال کیا جاے تو تمام ہندوستان مین اسقدر انجمنین اور سوسائٹیان مختلف نامون سے اور مختلف کامون کے لیے مسلمانون نے قائم کی ہین کہ شاید کسی اعلی درجہ کے ترقی یافتہ ملک مین بہی اس سے زیادہ نہ نکلین گی اونکے بڑے بڑے نام اور عالی عالی مقاصد سنکر انسان متحیر رہ جاتا ہے مگر جب دیکہا جاتا ہے کہ انہون نے کیا کیا تو نہایت افسوس سے کہا جاتا ہے کہ کچہہ نہین - تمام انجمنون نے جنمین سب سے اول مین محمدن ایجوکیشنل کانگریس کو بہی شامل کرونگا بجز باتین بنانے کے اور کچہہ کام نہین کیا جسقدر کہ ہم زبان سے کہتے ہین اور جسقدر دلسوزی اور قومی ہمدردی ہم لفظون مین ظاہر کرتے ہین اوسکا بیسوان حصہ بہی اگر عمل مین آوے تو قوم کو لازوال فائدے حاصل ہون -

مین نے بجز انجمن حمایت اسلام لاہور کے اور کسی انجمن کی نسبت ابتک نہین سنا کہ درحقیقت اوسنے قومی بہلائی کے لیے کچہہ عملی کارروائی کی ہے اگرچہ پوری طرح پر مین واقف نہین ہون کہ اوسنے بہی کس حد تک عملی کارروائی کی ہے - بہر حال جس چیز کی ہمکو ضرورت ہے وہ عملی طور پر کامون کے کرنے کی ہے - جو رزولیوشن کہ پیش ہے وہ عملی کام کرنیکی بنیاد ہے - یعنی اگر قوم کو درحقیقت قوم کی بہلائی کا کام کرنا ہے تو اوسکا طریقہ یہی ہے کہ جابجا اسٹینڈنگ کمیٹیان اوس کام کے انجام کے لیے قائم ہون اور سب ایک سلسلہ مین پروئی جاوین اس طرح کہ سب علیحدہ بہی ہون اور سب متحد بہی ہون - سب سے اول خرابی ہمارے کامون مین یہہ ہے کہ ہر شخص ڈیڑہ اینٹ کی مسجد اپنی لیے الگ بنانی چاہتا ہے - اور اس سبب سے سبکے کام ناتمام

اور ناقص اور غیر مفید رہ جاتے ہین - لیکن اگر اونہین متفرق کوششون کو ہم ایک سلسلہ مین ملادینگے
تو بہت کچھ کر سکین گے - یہہ رزولیوشن بلاشبہہ ایک ایسا رزولیوشن ہے کہ اگر اوسپر عمل کیا جاوے
تو بے انتہا فوائد قوم کو پہونچین گے - مجکو امید ہے کہ تمام بہی خواہان قوم جو اس مجمع مین جمع ہین
اس عالی قدر رزولیوشن کو نہایت دلی اتفاق سے پاس کرینگے - لیکن ہماری خوشی صرف اس رزولیوشن
کے پاس ہوجانے پر ختم نہین ہوتی - بلکہ اسکے پاس ہوجانے کے بعد ایک خلش دل مین پیدا ہوگی
کہ آیا اسپر عملدرآمد بہی ہوگا یا نہین - لیکن خدا کی مہربانی سے ناامید ہونا نہین چاہیے اور ہمکو امید
رکہنی چاہیے کہ جس طرح اتفاق سے یہہ رزولیوشن پاس ہوگا اوسی طرح متفق ہوکر اوسکے عملدرآمد
بہی کوشش کیجاویگی -

ساتوین سالانہ جلسہ مین جو بمقام دہلی ہوا تہا مسٹر تہیوڈور بیک نے ایک نہایت عمدہ گفتگو متعلق
تعلیم مسلمانون کے کی تہی اور بعد دکہانے مسلمانون کی تعلیمی حالت کے یہہ تجویز پیش کی تہی کہ پہلی
بات جو ہمکو کرنی چاہیے یہہ ہے کہ ملک کے مختلف حصون کے مسلمانون کی تعلیم کی حالت بخوبی
اور پورے پورے طور پر دریافت کرین اور معلوم کرین کہ کتنے مسلمان ایسے ہین جو اپنے بچون
کو تعلیم دینے کا مقدور رکہتے ہین اور اونکو تعلیم نہین دیتے اور اگر تعلیم نہین دیتے تو اسکا کیا
سبب ہے مذہبی خیال سے یا غفلت کی وجہہ سے کوئی شک نہین ہے کہ مختلف مقامات
مین مختلف اسباب پائے جائینگے - بعض جگہہ افلاس تعلیم کا مانع معلوم ہوگا بعض جگہہ مذہبی خیال بعض جگہہ
غفلت - اسیطرح مختلف مقامات مین مختلف تدابیر اشاعت تعلیم کے لیے عمل مین لانی ہونگی - مثلاً جس
جگہہ افلاس تعلیم کا مانع پایا جاوے وہان ایسا مدرسہ قائم کرنا مناسب ہوگا جسمین فیس کم یا نہ لیجاوے
یا شاید یہہ مناسب ہو کہ موجودہ مدرسہ مین غریب لیکن ہونہار طالبعلمون کی فیس ادا کرنیکے لیے روپیہ
جمع کیا جاوے - جس جگہہ مذہبی خیال تعلیم کا مانع پایا جاوے - وہان شاید یہہ مناسب ہوگا کہ ایسا

مدرسہ جاری کیا جاوے جس مین دنیوی تعلیم کے ساتہہ مذہبی تعلیم بہی دی جاوے یا کوئی اور طریقہ اس مطلب کے حاصل کرنے کے لیے اختیار کیا جاوے جس جگہہ غفلت تعلیم کی مانع پائی جاوے وہان شاید واعظ مقرر کرنے ضرور ہوونگے جنکے اخراجات سفر کانفرنس کے روپیہ مین سے دیے جاوین

مین خیال کرتا ہون کہ مین نے کافی طور پر اس بات کو ثابت کر دیا ہے کہ جب ہمکو یہ معلوم ہو جائیگا کہ کون سی باتین مختلف مقامات مین تعلیم کی مانع ہین تو ہمکو ان مشکلات کو دور کرنے مین کچہہ بہت دقت نہوگی اور اس غرض کے لیے مین یہ تجویز پیش کرتا ہون کہ کانفرنس کے چند ممبر آئندہ اجلاس مین اپنے اپنے ضلع کے متعلق اس مضمون کی رپورٹین لکہہ کر پیش کرین۔ ان رپورٹون مین یہ بات ظاہر کرنی چاہیے کہ ضلع کے انگریزی مدرسون مین کتنے ہندو اور کتنے مسلمان طالبعلم پڑہتے ہین اور یہ کہ کتنے مسلمان بچے ایسے ہین جنکے والدین تعلیم دے سکتے ہین لیکن نہین دیتے۔ اور اگر ممکن ہو تو یہ بات بہی بتانی چاہیے کہ کون سے اسباب ان بچونکی تعلیم کے مانع ہین اس مین کوئی شک نہین کہ اس کام مین بہت محنت کرنی پڑیگی اور شاید ہر شہر اور ہر قصبہ مین دربدر اور شاید تمام ضلع مین پہرنا پڑے۔ یہ امید نہین ہو سکتی کہ ایک سال مین پوری اور صحیح حالت ہر ایک ضلع کی معلوم ہو سکے۔ لیکن مجہے امید ہے کہ کم سے کم بعض اضلاع کی نسبت بہت سے مفید حالات معلوم ہو جاوینگے۔

میرے نزدیک کانفرنس کا ایک خاص حصہ یا سیکشن ہونا چاہیے جو ان رپورٹون پر غور کرے انگلستان مین ایسی کانفرنس مین جیسی کہ ہماری محمدن کانفرنس ہے کئی حصے یا سیکشن ہوتے ہین جو خاص خاص مطالب پر بحث کرتے ہین بعض دنون مین کل ممبرون کا عام جلسہ ہوتا ہے جسمین ہر شخص شریک ہوتا ہے اور بعض دنون مین مختلف سیکشنون کے اجلاس ہوتے ہین۔ اور ان مین صرف وہی لوگ جاتے ہین جنکو ان مطالب سے دلچسپی ہے۔ میرا خیال ہے کہ ہماری کانفرنس مین بہی ایسا ہی ہونا چاہیے اور ایک سیکشن تو ضرور ایسا ہونا چاہیے جو ان مطالب پر بحث کرے جو صرف ان لوگون

کے لیے دلچسپ ہوسکتی ہین جنکا تعلق تعلیم دینے یا تعلیم کے پہیلانے سے ہے اور اس سکشن کا خاص نام ہونا چاہیے مثلاً پریکٹیکل یا سٹیٹیسٹیکل سیکشن یا کوئی اور مناسب نام۔ شاید یہ بہی مناسب ہوگا کہ ایک علمی یا لٹریری سکشن ہو جو اس قسم کے امور پر بحث کرے مثلاً ٹیکسٹ بک کا تجویز کرنا یا جسکے سامنے علمی مضامین پڑہے جائین۔ اور ہر ایک سیکشن کا ایک علٰحدہ سکرٹری ہونا چاہیے خواہ اوسکے سیکشن مقرر ہون یا نہون مگر میرے نزدیک یہ تو بہت ضرور ہے کہ پریکٹیکل یا سٹیٹیسٹیکل سیکشن ہو جسکے سامنے ہر ضلع کی رپورٹ پیش ہو۔ جب اول کانفرنس قائم ہوئی تہی تو کچہہ رپورٹین پیش ہوئی تہین مگر چونکہ اونکے پڑہے جانے مین وقت بہت صرف ہوتا تہا اور بعض لوگون کو اونسے بہت دلچسپی بہی نہ تہی شاید اس لیے پہر ایسی رپورٹون کا لکہا جانا اور پڑہا جانا موقوف ہوگیا مگر جب علٰحدہ سیکشن مقرر ہو جائیگا تو پہر صرف وہ لوگ اوسکے اجلاس مین شریک ہونگے جنکو اوسکے ساتہہ خاص دلچسپی ہے۔

اسپر سید احمد خان نے فرمایا کہ یہ تجویز ایسی ہے کہ کوئی شخص ایسا نہو گا جو اسکو مفید اور ترقی تعلیم مسلمانان کے لیے ایک بیمثل علاج نہ سمجہتا ہو اور ہماری کانفرنس کا سب سے پہلا مقصد جیسا کہ اوسکے قواعد کارروائی مین مندرج ہے یہہ ہے کہ مسلمانون مین یورپین سائنسز اور لٹریچر کے پہیلانے اور وسیع حد تک ترقی دینے اور اوس مین نہایت اعلیٰ درجہ کی تعلیم تک اونکے پہونچانے پر کوشش کرنا اور اوسکی تدبیرون کو سوچنا اور اون پر بحث کرنا۔

پس جو تجویز مسٹر بک نے پیش کی ہے وہ اس مقصد مین داخل ہے اور ممبران کانفرنس بالکل مجاز ہین کہ اس مقصد کے حاصل ہونے کے لیے جو تدبیر مناسب سمجہین اختیار کرین پس اگر ممبران کانفرنس منظور کرین تو بموجب موجودہ قواعد کارروائی کانفرنس کے ایک سکشن جداگانہ بہ تحت محمدن ایجوکیشنل کانفرنس کے اس مقصد کے لیے قائم کرسکتے ہین۔ پس اگر اسوقت کانفرنس دوام منظور کرے تو یہ مقصد پورا ہوسکتا ہے۔

